بغیر قرینۃ لما صح فہم الحکام بصیغۃ العموم انتہی مگر یہہ تخصیص بالمخصص عادت یہود اور نصاریٰ کی ہے کیونکہ وہ لوگ عمومات توریت
اور انجیل کے بالمخصص شرعی تخصیص کر لیا کرتے تھے چنانچہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین انما اہلک الذین قبلکم
انہم کانوا اذا سرق فیہم الشریف ترکوہ واذا سرق فیہم الضعیف اقاموا علیہ الحد رواہ البخاری
ومسلم عن عائشۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی عام قصۃ المرأۃ المخزومیۃ اور آجتک کسی ایک فرد نے بہی دعوے
نہین کیا کہ یہہ آیۃ مخصوص ہے پھر اجماع کی کیا معنے اور مؤلف کی دعوے اجماع کو جو محض بے بنیاد اور بے سند ہے کون سنتا ہے
اور جو کہ مؤلف نے کہا ہے کہ اہل سنت اجازت نہین دیتے کہ پیروی کی جاوے رفض کی اور ایسا ہی بالعکس اس سے
اجماع تخصیص پر لفظ اہل کے اوس آیۃ مین نہین نکلتا ہے اسلیئے کہ اجازت نہ دینا سنیون کا واسطے اتباع رفضا کے
اور اجازت نہ دینا رفضیون کا واسطے اتباع اہل سنت کی مبنی اس پر نہین ہے کہ ہر ایک فرقہ اپنے مقابل کو اہل ذکر کا
مصداق جانکر پھر اپنے تخصیص کرتا ہے بلکہ ہر ایک فرقہ اپنے مقابل کو اہل ذکر کا مصداق
ہے نہین جانتا اور اوسمین داخل ہے نہین رکہتا اور جبکہ اپنے مقابل کو
اہل ذکر مین داخل نہ مانا تو حاجت اوسکی خارج کرنے کی اور اپنی فرقہ کو خاص کرنے کی کہان ہوئی **تقریر مفصل** اسکی فرقہ
اہل سنت کیطرف سی کی جاتی ہے اہل سنت کہتے ہین کہ اہل ذکر ہم ہی ہین اور کسی پر فرقہ سوا ہمارے اہل ذکر صادق
نہین آتا اسلیئے کہ لفظ ذکر کا جو کہ مضاف الیہ لفظ اہل کا ہی فی نفسہ تو مطلق اور شامل تہا ذکر حق صریح کو بہی اور ذکر باطل محض کو
بہی اور ذکر مخلوط او مشوب بہوائے نفسانی کو بہی لاکن اس آیۃ مین مقید ہے ساتہہ قید حق ہے اور باعث اس تقیید پر
آیات قرانی اور احادیث صحیحہ بہی ہین اور عقل نیز تائید کرتی ہے قال اللہ تعالیٰ ذلک بان اللہ نزل الکتاب بالحق
الآیۃ نزل علیک الکتب بالحق الآیۃ ولا تلبسوا الحق بالباطل وتکتموا الحق وانتم تعلمون الآیۃ
ویکفرون بما وراءہ وہو الحق الآیۃ من بعد ما تبین لہم الحق فاعفوا واصفحوا الآیۃ وان فریقا منہم لیکتمون
الحق وہم یعلمون الحق من ربک فلا تکونن من الممترین الآیۃ وانہ للحق من ربک وما اللہ بغافل عما تعملون
الآیۃ وکذب بہ قومک وہو الحق الآیۃ قل الحق من ربکم فمن شاء فلیؤمن ومن شاء فلیکفر الآیۃ حتی
جاءہم الحق ورسول مبین الآیۃ ولما جاءہم الحق قالوا ہذا سحر مبین الآیۃ ولذا قال فی التفسیر النیشاپوری العالم بالحق

یہہ بسبب اسکی ہے کہ اللہ نے یہہ کتاب حق پر اوتاری ہے آخر آیۃ تک اوتاری اوپر تیرے یہہ کتاب حق پر آخر آیۃ تک اور نہ ملاؤ
حق کو باطل کیساتہہ اور چہپاتے ہو حق کو جانکر بوجہکر آیۃ جہٹلاتے ہین ماسوا توریۃ کی حالانکہ وہ حق ہے آخر آیۃ تک بعد اسکی کہ
ظاہر ہوگیا اونہین حق پس معاف کرو اور درگذر کرو اور تحقیق ایک گروہ اونکا حق کو جانکر بوجہکر چہپاتا ہی حق وہ سچی ہی
تیرے رب کی طرف سی پس تو شک کرنے والو مین مت ہو آخر آیۃ تک اور بیشک یہہ حق ہے اللہ جانتا ہے اور اللہ غافل نہین تمہارے کام سے آخر آیۃ
اور جہٹلایا اوسکو تیری قوم نی حالانکہ وہ حق ہے آخر آیۃ تو کہدے حق تمہاری رب کی طرف سے ہے پہر جو چاہے ایمان لاوے اور جو چاہے کفر کرے آخر آیۃ یہانتک کہ

یجب علیہ اظہارہ ویحرم کتمانہ انتہے قال اللہ تعالیٰ فاتبعوا احسن ما انزل من ربکم وقال تعالی اتبعوا ما
انزل الیکم من ربکم ولا تتبعوا من دونہ اولیاء وقال تعالی فبشر عبادی الذین یستمعون القول
ویتبعون احسنہ وقال تعالی ارایت من اتخذ الٰہہ ہواہ الآیۃ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لیاتین
علی امتی کما اتی علی بنی اسرائیل حذو النعل بالنعل حتی ان کان منہم من اتی امہ علانیۃ لکان فی امتی من یصنع
ذلک وان بنی اسرائیل تفرقوا علی ثنتین وسبعین ملۃ وتفترق امتی علی ثلث وسبعین ملۃ کلہم فی
النار الا ملۃ واحدۃ قالوا من ہی یا رسول اللہ قال ما انا علیہ واصحابی رواہ الترمذی عن عبد اللہ بن عمر
اور سوائی اسکی اور بہت حدیثیں جو کہ رد مین خارجیا ور مرجیا ور جہمیا ور معتزلا ور قدریا ور جبریہ کی وارد ہین اس تقدیر پر
باعث ہونا در باعث ہونا عقل کا تو ظاہر ہے کیونکہ اللہ جل شانہ کی بہیجنا رسولوں کا اور نازل کرنا وحی متلو اور غیر متلو کا نہین کیا
مگر واسطی اتباع حق کے تو بالیقین معلوم ہوا کہ اس آیۃ مین مراد ذکر سے ذکر حق ہے سو جو کوئی اہل ایسے ذکر کا ہوگا عموماً خواہ
کوئی ہو اوسکا اتباع وقت لاعلمی کے واجب ہوگا اور نہین ہے مگر ہمارا فرقہ سنیہ اور ماسوای ہمارے سب فرقہ اہل ذکر مین
داخل ہے نہین باعتبار عقاید کے کیونکہ ذکر اور مذہب انکا باطل ہے اکثر امور مین بنا بر عقیدہ اور اعمال کی چنانچہ
علامہ ابن نجیم صاحب بحر الرائق نے کتاب اشباہ والنظایر مین ناقلاً عن المصفی کہا ہے واذا سئلنا عن معتقدنا
ومعتقد خصومنا فی العقائد یجب علینا ان نقول الحق ما نحن علیہ والباطل ما
علیہ خصومنا ہکذا نقل عن المشائخ انتہے اور ایسا ہی طحطاوی نے دعوی کیا ہے اور کہا ہے بلکہ فعلیکم
معاشر المؤمنین باتباع الفرقۃ الناجیۃ المسماۃ باہل السنۃ والجماعۃ فان نصرہ ای نصر اللہ
وحفظہ وتوفیقہ فی موافقتہم وخذلانہ وسخطہ ومقتہ فی مخالفتہم انتہے

---

حق پر اظہار حق واجب ہی اور چھپانا اوسکا حرام ہے ہو چکی عبارت نیشاپوری کی اللہ تعالی نے فرمایا ہی پیروی کرو بہتر وہ جو
اوتارا گیا تمہاری اللہ کی جانب سی اور فرمایا پیروی کرو اوسکی جو اوتارا گیا تمہاری اللہ کی جانب سی اور نہ پیروی کرو
سوا اوسکی رفیقوں کی سو تو خوشی سنا میرے بندون کو جو سنتی ہین بات پہر چلتی ہین اوسکی نیک پر فرمایا بہلا دیکہہ تو جسنے ٹہرایا
پکڑ اپنے چاؤ کا - تا آخر آیۃ - اور فرمایا رسول اللہ صلعم نے البتہ میرے امت پر ہو ہو ایسا وقت آئیگا جیسا بنی اسرائیل پر
آیا تہا یہانتک کہ بنی اسرائیل مین سی اگر کسینے کہلا کہلا اپنی ماں سی زنا کیا ہے تو میرے امت مین سی بہی کوئی ایسا کریگا
اور بیشک بنی اسرائیل بہتر فرقی ہو گئی اور میری امت تہتر فرقوں پہ متفرق ہوگی سبکی سب آگ مین ہونگی مگر ایک فرقہ
لوگوں نے پوچہا وہ کونسا فرقہ ہے ای رسول اللہ فرمایا وہ وہ فرقہ ہے جسپر مین اور میری صحابہ ہین روایۃ کی یہہ حدیث ترمذی نے
عبد اللہ ابن عمر سے اور جس وقت پوچھی جائیں ہم اپنے مسلک اور اپنی مقابل کی مسلک سے عقیدہ کی باب مین تو واجب ہی
ہمپر یہہ کہنا کہ جسپر ہم ہین وہ حق ہے اور جسپر ہمارا مقابل ہے وہ ناحق ہے یون ہین اگلوں سی منقول ہی ہو چکی عبارت اشباہ کی

اور ایسا ہی سب اہل سنت کا دعوی ہی اور علی ہذالقیاس ہر ایک فرقہ اپنے حقیت کی تقریر کرتا ہے باقی رہی ترجیح اپنے
اپنے دعوی کی کہ فی الواقع کون اہل ذکر حق کا ہے فروع مین سو یہہ بحث دوسرا ہی ہمقام مین اس سے بحث نہین
اس محل مین تو اتنا معلوم کرلینا چاہیے کہ ہر ایک فرقہ ذکر کو قید حق کی ضم کر کی اوسکو اپنی مذہب مین منحصر کرتا ہے
اور اپنے لوگون کو اہل اوس ذکر کا ٹہراتا ہے باوجودیکہ اہل اپنے عموم پر ہے یعنی اسطرح کہتا ہے کہ ہماری ذکر کے جو کہ
حق ہے سب اہل عموما قابل اتباع کی ہین تو اجازت نہ دینا ہر فرقہ کا واسطی اتباع اپنے مخالف کی مستلزم تخصیص کو لفظ
اہل مین ہوا اور یہہ آیۃ ظنی الدلالۃ ہوئی **قال** پس بعد تخصیص اس آیۃ کی اور تقریر ہذا ہے کہ یہہ تخصیص ہوئی باجماع
اہل سنت وجماعۃ کی باینطور کہ مراد اب اہل ذکر سے ائمہ اربعہ ہین پس دلالت کی اس آیۃ نی کہ تقلید ایک کی ائمہ اربعہ مین سے
واجب لازم ہے اور وہ اجماع اہل سنت کا نقل کیا ہے طحطاوی وغیرہ نی کہا طحطاوی نے بیچ شرح در المختار کے کتاب الذبائح مین
قال بعض المفسرین فعلیکم یا معشر المؤمنین اتباع الفرقۃ الناجیۃ المسماۃ باھل السنۃ والجماعۃ
فان نصرۃ اللہ تعالی وحفظہ وتوفیقہ فی موافقتہم وخذلانہ وسخطہ ومقتہ فی مخالفتہم
وھذہ الطائفۃ الناجیۃ قد اجتمعت الیوم فی المذاھب الاربعۃ ھم الحنفیون والمالکیون
والشافعیون والحنبلیون ومن کان خارجا من ھذہ المذاھب الاربعۃ فھو من اھل البدعۃ والنار انتھی
**اقول** اس مین دو دعوے کئی ہین پہلا یہہ کہ اہل سنت کا اجماع ہوگیا ہی اسپر کہ اب اس آیت مین اہل ذکر سے
ائمہ اربعہ مراد ہین دوسرا یہہ کہ جبکہ ائمہ اربعہ بالاجماع مراد ہوئی تو تقلید ایک کی ائمہ اربعہ سی واجب ہوگئی سو دعوی دوسرا
تو اول ازغلط محض ہے جائی غور ہے کہ فرض کیا کہ مذاہب اربعہ کی تقلید چاہیے لاکن اس سی یہہ کہاں لازم آتا ہے
کہ ایک مذہب کی خاص کر ہی تقلید واجب ہوجاوے یہہ تو آجتک کسی اہل عقل نی دعوی نہین کیا جیسا کہ چار کی جنت ہونی سی
ایک کے جنت ہونیکا دعوی کسی نی نہین کیا اور دعوی اول اس سی زیادہ تر باطل ہے اسلئے کہ آجتک یہہ بہی کسی نے
نہین کہا کہ اس آیۃ مین ائمہ اربعہ مراد ہین پہر اجماع کا کیا نام لینا ہے اجماع کی تو تمام مولفین یہہ معنی کرتی ہین

ترجمہ پس تم پر اے گروہ مومنونکی پیروی اوس فرقہ نجات یافتہ کی جسکا نام اہل سنت والجماعت ہی کیونکہ مدد اوسکی یعنی اللہ کی
مدد و نگہبانی اور توفیق انہین کے موافقت مین ہی اور ذلت دینا اوسکا اور خفا ہونا اور بگاڑنا اونکے مخالفت مین ہی
ہے ہوچکی عبارت طحطاوی کی لہذا کہا بعضی مفسرین نی کہ واجب ہی تم پر اے گروہ مومنونکی پیروی کرنا اوس فرقہ نجات یافتہ کا
جسکا نام اہل سنت والجماعت ہے کیونکہ اللہ کی مدد اور حفاظت اور توفیق اونکی موافقت مین ہی اور ذلت دینا اوسکا
اور خفا ہونا اور بگاڑنا اونکی مخالفت مین ہے اور یہہ گروہ نجات یافتہ آجکی دن مجتمع ہوگیا ہے چار مذہب مین
گروہ حنفی اور مالکی اور شافعی اور حنبلی ہین اور جو کوئی نکلا ان چارون مذہبون مین سے تو وہ اہل بدعت اور
اہل نار سے ہی ہوچکی عبارت طحطاوی کی ٭

هو اتفاق المجتهدين من امة محمد صلی الله علیه وسلم فی عصر علی امر شرعی اور جو عبارتین شواہد اس دعوی پر طحطاوی وغیرہ سے نقل کیا ہے ان عبارتون مین سے ایک سے بھی معلوم نہین ہوتا کہ اس آیۃ مین ائمہ اربعہ کی مراد ہونی پر اجماع اہل سنت کا ہوا ہے طحطاوی کی کلام کے تو معنی ظاہری یہہ ہین کہ اکٹھا ہوگیا ہے آجکی دن وہ فرقہ ناجیہ مذاہب اربعہ مین یعنے اگرچہ قبل اس سے سب صحابہ اور تابعین اور مجتہدین آخرین سوائی ائمہ اربعہ اور اتباع انکی کے فرقہ ناجیہ مین داخل تھے لاکن چونکہ زمانہ انکا منقرض ہوگیا ہی اور کسی مذاہب کے سوائی ائمہ اربعہ کے اتباع اور مقلدین نہین رہی تو اب اہل سنت مین سے ائمہ اربعہ ہے کے لوگ باقی رہگئی ہین اور وہ فرقہ انہین مین اکٹھا ہوگیا ہے تو انصاف سی کہو کہ اس کلام سے اجماع مراد ہونی پر ائمہ اربعہ کی کہان نکلتا ہے شاید جناب مؤلف نے لفظ اجتمعت سی کہ جسمین اج م ع حروف اجماع کی موجود ہین اجماع کو سمجھا لیا ہے تو تشبہا مؤلف کا ساتھہ کلام طحطاوی کے باطل ہوا اور باقی ان عبارتون کو جن سی اجماع سمجھا عنقریب نقل کرکے انکی جواب دیا جاویگا انشاء اللہ تعالے اب طحطاوی کی اس دعوی کی کہ آجکی دن اہل سنت مذاہب اربعہ ہی مین منحصر ہین اور سوائی انکی جو ہو سو وہ اہل بدعت اور اہل نار مین سے ہی تحقیق کی جاتی ہی تو سنو کہ اگر اس حصر کو عادی اور اکثری کہین تو مسلم الثبوت ہی جیسا کہ عقائد جلالیہ مین حصر ادعائی محض کیا ہے الفرقۃ الناجیۃ[۱] هم الاشاعرۃ اجمع وهم السلف الصالحون من المحدثين العارفين باحاديث رسول الله صلعم وتمييز اقسامها من الصحيح والحسن والضعيف وغيرها ونقدها من الموضوعات انتهی ما فی العقائد الجلالیۃ حالانکہ ماتریدیہ بھی فرقہ ناجیہ مین بلا ریب داخل ہین پس مراد عبارت عقائد جلالیہ سی حصر عادی واکثری ہے نہ حصر حقیقی تنزلی کہ ماتریدیہ اس سے خارج ہوجاوین کما لا یخفی علی الماہر المتفطن اسی طور سی توجیہ عبارت طحطاوی کی کیجاوے کہ تمام اہل سلف ائمہ اربعہ اور محدثین اصحاب صحاح ستہ وغیرہم فرقہ ناجیہ مین داخل ہوجاوین اور جو بزعم اپنے ہر شخص اپنے کو فرقہ ناجیہ ہونے کا دعوی کرتا ہے اور دوسری کو خلاف اسکے جانتا ہے تو اسطرح کا دعوی لغو محض ہے شرعا اور عقیدہ اہل تعصب کا ایسا ہی ہوتا ہی المشهور[۲] فی دیار الخراسان والعراق والشام واكثر الاقطار اهل السنة والجماعة هم الاشاعرة وفی دیار ما وراء النهر ان اهل السنة والجماعة هم الماتريدية اصحاب ابی المنصور الماتریدی

---

[۱] وہ متفق ہونا امت محمد صلعم کی مجتہدونکا ایک زمانہ مین ایک امر شرعی پر [۱] فرقہ نجات یافتہ سبکے سب اشاعرہ ہین اور وہ اگلی محدثون مین کی نیک لوگ ہین کہ اونکو احادیث رسول اللہ صلعم مین شناخت اور قسام حدیث مین امتیاز اور موضوعاتکی جانچ حاصل ہے [۲] مشہور شہر خراسان اور عراق اور شام مین اور اور اکثر اطراف مین یہہ ہے کہ اہل سنت والجماعت تو اشاعرہ ہین اور مشہور ما وراء النہر مین یہہ ہے کہ اہل سنت وجماعت تو ماتریدیہ یعنی تابع ابی منصور ماتریدی کی ہین جیسا کہ مذکور حاشیہ ؛

شرح العقائد الجلالية هذا هوس من هوس اتهم ما انزل الله بها من سلطان بل كلهم من اهل السنة والجماعة كما لا يخفى على اهل الخبرة بالشريعة واحوال القرون الثلثة وغيرها اور معنی عادی اکثری کی یہہ ہین کہ فی الواقع تو بحسب حکم خدا و رسول کی سب اہل سنت کی مقتدای صحابہ اور تابعین اور مجتہدین ائمہ اربعہ و سوای انکی اور مقلدین انکی فرقہ ناجیہ مین داخل ہین لاکن اب انکے ن عادت ایسی ہو گئے ہی کہ سوائی اہل مذاہب اربعہ کی کوئی نہین رہا اور روایت بہی کسی مذہب کی سوای مذاہب اربعہ کی اکثر کر نہین ملتی تو اسطرح سے حصر کرنا حصر شرعی تنزیلا نہوا بلکہ عادی اور اکثری بسبب وجود مانع کے ہوا تو ارتفاع اس مانع کی سی یہہ حصر نرہیگا یعنی جبکہ کوئی روایت صحیحہ منقول متصل ثابت کسی مجتہد سی سوای ائمہ اربعہ کی ہمکو ملیگی تو اوسوقت ائمہ اربعہ اور وہ مجتہد آخر یکسان ہونگی جیسا کہ کلام جامع نظام سی مولانا بحر العلوم عبد العلی حنفی کے معلوم ہوتا ہے چنانچہ شرح تحریر ابن الہمام مین فرماتی ہین واما المجتهدون الذين اتبعوهم باحسان فكلهم سواء في صلوح التقليد بهم فان وصل فتوى سفيان بن عيينة او مالك بن دينار يجوز الاخذ كما يجوز الاخذ بفتوى الائمة الاربعة الا انه لم يبق عن الائمة الآخرين نقل صحيح الا قل القليل ولذا منع من منع من التقليد اياهم فان وجد نقل صحيح منهم في مسئلة فالعمل به والعمل بفتوى الائمة الاربعة سواء انتهى
اور شرح مسلّم مین فرماتے ہین ثم في كلامه يعني ابن الصلاح خلل آخر اذ المجتهدون الآخرون ايضا بذلوا جهدهم مثل الائمة الاربعة وانكار هذا مكابرة وسوء ادب بل الحق انه انما منع من تقليد غيرهم لانه لم يبق رواية مذهبهم محفوظة حتى لو وجد رواية صحيحة من مجتهد آخر يجوز العمل بها الا ترى ان المتاخرين افتوا بتحليف الشهود اقامة له مقام التزكية على مذهب ابن ابي ليلى فافهم
اور اگر یہہ حصر اس نظر سی نہو جو مذکور ہوا بلکہ اس نظر سی ہو کہ اجتہاد مستقل ائمہ اربعہ پر ختم ہو گیا ہے بلکہ سوائی ائمہ اربعہ کی اہل سنت مین کوئی مجتہد ہوا ہی نہین نہ قبل انکی اور نہ بعد انکی یا اس نظر سے ہو کہ مجتہد تو سوائی ائمہ اربعہ کی بہت ہوئی ہین لاکن سوائے ان چار کے اتباع کسیکا درست نہین خواہ وہ صحابی ہو خواہ تابعی خواہ بعد ائمہ اربعہ کے خواہ پہلی ان سی

شرح عقائد جلالی مین یہہ ایک ہوس ہی لوگونکی ہوسون مین سی کچہہ اسکی اصل نہین اور دلیل نہین انکا اشاعرہ اور ماتریدی سب کے سب اہل سنت و جماعت ہین چنانچہ یہہ امر اہل حال قرون ثلثہ اور خبردار علم شریعت پر مخفی نہین ہے ۱۲ ه ولیکن وہ علمای مجتہد جو صحابہ کرام کی نیک پیرو ہین سو وہ سبکی صلاحیت تقلید مین برابر ہین سو اگر پہونچ جاوے فتوا سفیان ابن عیینہ یا مالک ابن دینار کا تو روا ہی اوسپر عمل کرنا جیسا کہ روا ہی ائمہ اربعہ کی فتوون پر عمل کرنا مگر اتنی بات ہی کہ سوا ائمہ اربعہ کی اور اماموں کی اقوال نقل صحیح سے بہت کم باقی رہے ہین اور اسیلئے منع کیا ہی انکی تقلید سی جس کسی کہ منع کیا ہے اگر پائی جاوے نقل صحیح کسی مسئلہ مین تو عمل کرنا اوسپر اور عمل کرنا ائمہ اربعہ کے قول پر برابر ہے یہہ عبارت شرح تحریر کی ۱۲ ه پہر اونکی کلام مین یعنی ابن صلاح کی کلام مین ایک اور خلل ہی کیونکہ سوا ائمہ اربعہ کی اور مجتہدون نے بہی مثل ائمہ اربعہ کے کوشش کی ہین چنانچہ انکار کرنا اس بات کا ہٹ دہرمی اور بے ادبی ہی بلکہ حق الامر یہہ ہی کہ سوا ائمہ اربعہ کے اوروں کی تقلید سی ممانعت ایسلئے ہے کہ انکی مذہب کی روایتین محفوظ نہین ہین تا ان کسی اور مجتہد کی مذہب کی روایۃ صحیح ملجاوے

تو یہہ حصر ان دونو نظر دین سے باطل ہے اور یہی شریعت نکالنی ہی اپنے گہر سے ما انزل اللّٰہ بہا من سلطان اور قائل مبتدع ہو کا مخاطب
اس آیۂ کریمہ کا ہی وَلَا تَقُولُوا لِمَا تَصِفُ أَلْسِنَتُكُمُ الْكَذِبَ هَٰذَا حَلَالٌ وَهَٰذَا حَرَامٌ لِتَفْتَرُوا عَلَى اللَّهِ الْكَذِبَ اسلیے کہ اگر نظر
اول سی ہو تو ہوس محض اور رجم بالغیب ہے اسیواسطی مولنا نظام الدین لکہنوی جامع العلوم النقلیہ والعقلیہ نے کہا ہے کہ یہہ جو
متعصبین نے مشہور کر رکہا ہے کہ اجتہاد ائمۂ اربعہ پر ختم ہو چکا ہی یہہ بات غلط ہی اور رجم بالغیب ہے اگر ان متعصبون سے اسکی دلیل
پوچہی جاوے تو ہرگز دلیل بیان نکر سکینگے معلوم نہین کہانسی یہہ غیب کی باتین کہتے ہین اور اللہ کی قدرت مین تحکم کرتی ہین
سو بچو ایسی تعصبات سے چنانچہ شرح مسلم مین فرمایا ہے اعلم ان بعض المتعصبین قالوا اختتم الاجتہاد المطلق علی
الائمۃ الاربعۃ ولم یوجد مجتہد مطلق بعدہم والاجتہاد فی المذہب اختتم علی العلامۃ النسفی صاحب الکنز
ولم یوجد مجتہد فی المذہب بعدہ وہذا غلط ورجم بالغیب فان سئل من این علمتم ہذا لا یقدرون
علی ایراد دلیل اصلا ثم ہو اخبار بالغیب وتحکم علی قدرۃ اللہ تعالی فمن این یحصل علم ان لا یوجد الی
یوم القیمۃ احد یتفضل اللہ علیہ بتنیلہ مقام الاجتہاد فاجتنب عن مثل ہذہ التعصبات انتہی
اور مولنا بحر العلوم عبد العلی نے یہی مضمون بعینہ فرمایا ہے بلکہ اس سی زیادہ یہہ کہ وہ لوگ مصداق ہین اس
حدیث کی افتوا بغیر علم فضلوا واضلوا یعنی فتوی دیتی ہین بغیر علم کے پس آپ ہی گمراہ ہوتی ہین اور اورون کو بہی گمراہ
کرتی ہین چنانچہ شرح مسلم مین فرماتی ہین ثم ان من الناس من حکم بوجوب الخلو من بعد العلامۃ النسفی واختتم
الاجتہاد بہ وعنوا الاجتہاد فی المذہب اما الاجتہاد المطلق فقالوا اختتم بالائمۃ الاربعۃ حتی اوجبوا
تقلید احد من ہولاء علی الامۃ وہذا کلہ ہوس من ہوساتہم لم یاتوا بدلیل ولا یعبأ بکلامہم وانما ہم من الذین حکم الحدیث انہم افتوا
اخبار بالغیب فی خمس لا یعلمہن الا اللہ تعالی انتہی بلکہ یہہ انکار اجتہاد سے مجتہدین کی اور یہہ گمان کہ سوای ائمۂ اربعہ کی کوئی بہی مجتہد نہین ہوا

تو اسپر عمل واجبی ہو چکا نہین کہ پہلی علمائی قائمقام ترکیہ کی گوا ہو نگی قسم دلالی پر بموجب مذہب ابن ابی لیلی کی فتوا دیدیا ہی ذرا
سمجہہ تو سہی ہو چکی عبارت شرح مسلم کی ۵۱ نہین اتاری اللہ نے اسپر کوئی دلیل ۵۲ اور کہدیا اپنی زبانو نکی جہوٹ بنانی سی کہ یہہ
حلال ہے اور یہہ حرام ہے کہ اللہ پر جہوٹ باندہو ۵۳ جان لی کہ بعضے ہٹ دہرم لوگ کہتی ہین کہ ائمۂ اربعہ پر اجتہاد مطلق
ختم ہو گیا اونکی بعد کوئی مجتہد مطلق نہین پایا گیا اور مذہب مین کا اجتہاد علامہ نسفی صاحب کنز پر ختم ہو گیا بعد اونکی کوئی
مجتہد مذہبی نہین پایا گیا حالانکہ یہہ بات غلط اور اٹکل پچو سخن سازی ہی اگر پوچہا جاوے اونسی کہ یہہ بات تم نے کہانسی جان لی تو
ہرگز دلیل نہ لاسکینگے پہر یہہ بات غیب گوئی اور اللہ کی قدرت پر سینہ زوری ہی کیلئی کہ کہان سے یہہ علم حاصل ہو گیا کہ قیامت تک
کوئی ایسا نہ پایا جاویگا جسپر اللہ مقام اجتہاد تک پہونچانیکا فضل کری سو ہر کسیکو چاہئی کہ ایسی ہٹ دہرمیون سے بچی ہو چکی عبارت شرح مسلم کی
۵۴ پہر بعضے لوگ وہ ہین کہ اونہون نے قطعی حکم لگا دیا ہی کہ بعد علامہ نسفی کے زمانہ مجتہد سے خالی ہی اور اجتہاد کو علامہ نسفی پر
ختم ہونا بتاتی ہین اور مراد رکہتی ہین وہ لوگ اجتہاد سی اجتہاد مذہب کا اور اجتہاد مطلق کو کہتی ہین کہ ائمۂ اربعہ پر ختم ہو چکا یہانتک

افتوا بغیر علم فضلوا واضلوا

کذب ظاہر ہے اور انکار بدیہی کا ہے کیونکہ تمام اہل علم قائل ہین کہ سیکڑون مجتہد سوائی ائمہ اربعہ کی ہوئی ہین کئی پہلی ائمہ
اربعہ کی صحابہ اور تابعین اور کئی بعد انکی سو جو کہ قبل انکی ہوئی ہین وہ ظاہر ہی ہین پہر انکا انکار مکابرہ محض ہے
اسلیئے اون مجتہدونکو جو کہ بعد ائمہ اربعہ کی ہوئی ہین بطور مشت نمونہ خروارے ذکر کیا جاتا ہے تو سنو کہ ایک انمین سے
امام عالی مقام ابو ثور ہین کہ تہی وہ ابتدا مین حنفی المذہب پہر شافعی مذہب کو مرجح دیکہکر اختیار کیا بعد اسکی بنا خود
تبحر حاصل کرکے مجتہد مستقل متبوع المذہب ہوئی اور بہت لوگ انکی مقلد ہوئی چنانچہ جنید بغدادی ابتدا مین انہین کے
مقلد تہی اور قرن خامس تک مقلدین انکی کثرت سی منتشر ہوئی کذا فی اسماء الفقہا اور کہا حافظ الحدیث ذہبی نے
کہ ابو ثور تہے امام مجتہد مستقل اور کہا نسائی صاحب سنن نی تہی ابو ثور ثقہ مامون احد الفقہا اور کہا ابن حبان نی کہ تہی
ابو ثور ایک امام ائمہ دنیا سی علم مین اور فضل مین اور فقہ مین اور ورع مین اور کہا امام نووی نی تہذیب مین کہ ابو ثور صاحب
مذہب مستقل تہی اور کہا امام یافعی نے مراۃ الجنان مین کہ ابو ثور احد الاعلام تہی اور بارع فی العلم تہے اور کسی کی تقلید نہین
کرتے تہی بلکہ خود مجتہد مستقل تہے اور ایک انمین امام المحدثین حامل رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم محمد بن اسمعیل
بخاری ہین اجتہاد مستقل انکا ناظر صحیح انکی پر مخفی نہین ہے اور محتاج طرف اثبات کی ساتہہ تصریحات سلف کی نہین
لاکن چونکہ یہہ مقولہ ہے کہ ہم حدیث کچہہ نہین سمجہتے انکی سوائی نقل اقاویل کی اطمینان نہوگی اسلیئے کچہہ اقاویل نقل کیے
جاتے ہین تو سنو کہ علامہ سبکی نے امام بخاری کو مجتہد مستقل لکہا ہے اور حافظ ابن حجر عسقلانی نے ابو مصعب سے نقل کیا ہے
کہ کہا اونہون نی کہ محمد بن اسمعیل بخاری ہماری دوست مین زیادہ تر ہین علم فقہ اور حدیث مین امام احمد بن حنبل سے
اور کہا کہ اگر تو مین امام مالک اور دیکہتا طرف اونکی اور طرف محمد بن اسمعیل بخاری کے تو بیشک کہتا مین کہ دونو برابر ہین فقہ
اور حدیث مین اور کہا قتیبہ بن سعید نی نشست کی مین بہت سی فقہا اور زہاد اور عباد سی لاکن نہ دیکہا مینے جبسے کہ ہوش سنبہالا
مثل محمد بن اسمعیل کے اور سوال کیا کسی نے قتادہ سی مسئلہ طلاق سکران سی لکہتے مین ایہہ مجہے پاس آگئے بخاری تو کہا قتادہ نی
سائل کو کہ اس محمد بن اسمعیل کو امام احمد سمجہہ لے اور اسحق بن راہویہ سمجہہ لی اور علی بن المدینی سمجہہ لے بیشک لی آیا ہے اللہ تعالی
ان سبکو طرف تیری اتہی اور ایک مجتہد انمین سی داؤد ظاہری ہین کہ تہا وہ مجتہد مستقل صاحب اتباع کثیرہ کہا امام **یافعی** نے
**مراۃ الجنان** مین کہ تہی داؤد ظاہری فقیہ اور امام اصبہانی صاحب مذہب مستقل اور بہت لوگ انکی مقلد ہوئی جو کہ
ظاہریہ کر مشہور رہتے اور کہا شیخ **ابو اسحق شیرازی** نے **طبقات** مین کہ **داؤد ظاہری** مجتہد تہی اور ائمہ
متبوعین مین سی تہی اور کہا **قاضی** ابن **خلکان** نے **وفیات الاعیان** مین کہ ابو سلیمن **داؤد**

---

[illegible] پر کر دی ہے انہین لوگون نی تقلید ایک کی اون صاحبون [illegible] ہے اور یہہ سبب انکی ہر سو [illegible] ایک ہو [illegible] نہین الا مکی
[illegible] دلیل انکی کلام کا کچہہ اعتبار نہین کیونکہ یہہ اون لوگون مین سی ہین جنکی حق مین حدیث آئی ہی کا [illegible] کی جاہلی [illegible]
[illegible] ہو وہی [illegible] گمراہ کیا اور یہہ لوگ یہہ نہین سمجہتے کہ اس قسم کی ائمہ تین اور پانچ اور نہین جنکی [illegible] نہین سوا اللہ کی کوئی نہین

بن علی بن خلف الاصبہانی امام مشہور ہتی اور ظاہری کر معروف ہتی اور بڑی زاہد اور متقی گذار ہتی علم حاصل کیا تہا اسحق
بن راہویہ اور امام ابو ثور سے اور امام شافعی کی طرف بہت میلان رکہتی ہتی اور اونکی بیچ مین کچہہ تصنیف بہی کی ہتی اور تہے
صاحب مذہب مستقل کی تابع ہوئی اونکی بہت لوگ جو ظاہری کہلاتی ہتی اور تہا بیٹا اونکا ابوبکر محمد اونہین کی مذہب پر اور
منتہی ہوئی طرف داؤد کی ریاست علم کی شہر بغداد مین اور کہا گیا ہے کہ اونکی مجلس مین چار سو سبز چادر پوش حاضر ہوا کرتی ہتی اور
اور تہی بڑی عقلمند کہا ابو العباس احمد بن یحیی نی جو معروف ہتی ثعلب کر بیچ حق داؤد کی کہ تہی داؤد ایسے کہ عقل اونکی زیادہ ہتی
علم سی اونکی اور پیدایش اونکی کوفی مین ہوئی ہے سنہ ۲۰۲ دوسو دو مین اور بعض روایت مین دوسو ایک مین اور نشو و نما پائی بغداد مین
اور فوت ہوئی سنہ ۲۷۰ ذیقعدہ مین یا رمضان مین انتہی اور کہا علامہ محلی نی شرح جمع الجوامع مین کہ داؤد ایک پہاڑ تہے
پہاڑون علم اور دین کیسی اور اونکو محکمی نظر کی اور فراخی علم کی اور فور بصیرۃ کا اور احاطہ اقوال پر صحابہ اور تابعین کی اور
قدرت اوپر استنباط مسائل کی اسقدر ہتی کہ اب متعذر اور عظیم ہے وقوع اوسکا اور بیشک مدون ہوئین کتابین اونکی اور
بہت ہوئی اتباع اونکی اور ذکر کیا ہے اونکو شیخ ابو اسحق شیرازی نی اپنے طبقات مین اون اماموں مین جو اتباع کی گئی ہین
بیچ فروع کی اور تہی وہ مشہور زمانہ مین شیخ کے اور بعد اونکی بہت جگہ خاص کر بلاد فارس مین مثل شیراز کی اور متصل اوسکی
جانب عراق تک اور بیچ بلاد مغرب کی انتہی اور شیخ بلقانی نے بہی شرح جوہرہ مین داؤد ظاہری کو مجتہد مستقل کہا ہے
اور عینی حنفی نی بہی شرح بخاری مین مجتہد مستقل قرار دیا ہے اور ایک اونہین سی امام ابو جعفر محمد بن جریر
طبری ہین کہ تہی وہ مجتہد مستقل بڑے زبردست عالم اور بڑی مفسر چنانچہ ایک تفسیر اونکی بہت بڑی حجم و ضخامت مین
موجود ہی کہا امام یافعی نی مرآۃ الجنان مین کہ ابو جعفر طبری ایک عالم ہتی بڑی علما مین سی اور تہی صاحب تفسیر کبیر اور
تاریخ شہیر کے اور صاحب مصنفات عدیدہ اور اوصاف حمیدہ کی اور تہے مجتہد اور کسیکی تقلید نہین کرتے تہے انتہی اور کہا قاضی
ابن خلکان نی وفیات الاعیان مین ابو جعفر محمد بن جریر بن یزید بن خالد اور کہا بعض نے یزید
بن کثیر بن غالب ہتی صاحب تفسیر کبیر اور تاریخ شہیر کی اور تہی امام کئی فنون مین یعنی تفسیر اور حدیث اور فقہ اور تاریخ
وغیرہ مین اور اونکی تصنیف مین کئی ایسے کتابین ہین کہ اونکی وسعت قدر اور طبیعی فضل پر دال ہین اور تہی ائمہ مجتہدین مین سی
کسی کے مقلد نہ تہی اور ابن الفرج معافی بن زکریا نہروانی جو کہ ابن طرار کر مشہور ہتی اونہین کی مذہب پر تہی اور پیدایش
اون کی سنہ ۲۲۴ دوسو چوبیس مین ہوئی تہی آمل طبرستان مین اور وفات پائی ہین آخر وقت دن کی اور مدفون ہوئی اپنے گہر
کے اندر شہر بغداد مین ستائیسوین شوال کو سنہ تین سو دس مین انتہی اور کہا حافظ ابو محمد ابن حزم نی کہ مین نہین دیکہتا ہون
روی زمین پر محمد بن جریر سی بڑا عالم اور بیشک ظلم کیا حنبلیون نے اوسپر اور کہا شیخ جلال الدین السیوطی نی
کہ محمد بن جریر پہنچ گئے تہے مرتبہ اجتہاد مطلق کو اور مدون کیا اونہون نی اپنا مذہب مستقل اور بہت لوگ اونکی مقلد
ہوئی اقتدا اونہین کی مذہب پر اون مقلدین نی قضا اور فتوی جاری کئی اور وی لوگ جریریہ کہلاتے تہے اور کہا خطیب

بغدادی نے کہ محمد بن جریر ایک امام تھے ان ائمہ میں سے جنکی طرف رجوع کیا جاتا تھا اور اونکی حکم پر چلا جاتا تھا انتہے اور
ذکر کیا ہے شیخ ابو اسحق شیرازی نے اونکو طبقات فقہا اور محدثین میں اور ایک اونمین سے شیخ عزالدین بن عبد السلام
ہیں اور ایک ابن دقیق العید ہیں کہ یہہ دونون صاحب بھی مرتبہ اجتہاد مطلق کو پہونچ گئی تھی چنانچہ فاضل
حبیب اللہ قندہاری مغتنم الحصول میں فرماتے ہیں وقال[۹۱] بعضهم لا يختلف اثنان ان ابن عبد السلام
وابن دقيق العيد بلغا رتبة الاجتهاد انتہے پس تو نے سن لیا نمونہ خروار سے ذکر بعض مجتہدون کا جو کہ ائمہ اربعہ کی بعد ہوئی ہین
کیا گیا اب طالب شائق کو لازم ہے کہ کتب تواریخ اور طبقات فقہا کو ملاحظہ کرے ہمارے غرض یعنی ابطال حصر مذاہب اربعہ
بنظر اول اسیقدر مین حاصل ہو گئی ہے اور اگر یہہ حصر بنظر ثانی ہو یعنی اس نظر سے ہو کہ مجتہد تو ائمہ اربعہ کی سوا کئی ہی
ہوئی ہین قبل اونکی صحابہ اور تابعین اور بعد اونکے مجتہدین آخرین لاکن اتباع کسی کا سوا ان چارون کی درست نہین تو بھی
باطل ہونا اس حصر کا ظاہر ہے اسلئے کہ یہہ حصر منسوخ کرتا ہے عام کتاب اللہ کو اور رد کرتا ہی حدیث خیر القرون قرنی ثم الذين
يلونهم ثم الذين يلونهم الحديث کو اور رد کرتا ہے حدیث ابن مسعود کو من کان مستنا فليستن بمن قد مات فان الحي لا يؤمن عليه الفتنة اولئك اصحاب
محمد صلى الله عليه وسلم كانوا افضل هذه الامة ابرها قلوبا واعمقها علما واقلها تكلفا اختارهم الله بصحبة نبيه واقامة
دينه فاعرفوا لهم فضلهم واتبعوهم على اثرهم وتمسكوا بما استطعتم من اخلاقهم وسيرهم فانهم كانوا على الهدى المستقيم رواه رزين
اور مخالف ہی اجماع صحابہ کی اور اجماع تمام مسلمین کی جو کہ علامہ قرافی نے نقل کیا ہے اور مخالف ہی قیاس صحیح اور برخلاف
تصریحات سلف اور خلف کی چنانچہ مبحث مین تقلید شخصی کی بوجہ بسط معلوم ہوگا اسیواسطے علامہ ابن حزم کتاب ابطال التقليد مین
فرماتے ہین فيما الذي خص[۹۲] ابا حنيفة ومالكا والشافعي بان يقلدوا دون ابي بكر وعمر وعثمان وعلي وابن مسعود وابن عباس
وعائشة ودون سعيد بن المسيب والزهري والنخعي والشعبي وعطاء وطاوس والحسن البصري رضي الله عنهم انتہی اور
مولانا بحر العلوم شرح مسلم میں فرماتے ہیں فان[۹۳] المقلد ان فهم مراد الصحابي عمل والا سأل عن مجتهد آخر فافهمه الى آخره

---

ف۹۱ اور بعضون نے کہا ہی کہ کوئی دو آدمی آپس مین خلاف نکرینگے کہ ابن عبد السلام اور ابن دقیق العید دونون مرتبہ اجتہاد کو
پہونچے تھے جنکی عبارت مغتنم کی ف۹۲ جو شخص طریقہ اختیار کرے تو چاہیے کہ اونکا طریقہ اختیار کرے جو مر گیا کیونکہ زندہ
آدمی بدگوئی سے امون نہین ہوتا اور وہ ہی ہوئی لوگ آنحضرت کی اصحاب ہین کہ اس امت کی افضل اور نیک طینت اور بڑی عالم
اور بے تکلف تھے اللہ تعالے نے اونکو اپنے نبی کی صحبت کی لئے اور دین قایم کرنے کی لئے اونکو پسند فرمایا تھا سو تم اونکا رتبہ جانو اور
اونکی پیروی کرو قدم بقدم اور تا مقدور اونکی عادتین مضبوط پکڑو کیونکہ وہ سیدھی رستہ پر تھی روایت کی یہہ حدیث رزین نے
ف۹۳ سو نہین معلوم وہ کیا چیز ہی جسنے خاص کر دیا ابو حنیفہ اور مالک اور شافعی کو تقلید کئی جانے مین سوا تقلید ابو بکر اور عمر اور
عثمان اور علی اور ابن مسعود اور ابن عباس اور عائشہ اور سعید بن المسیب اور زہری اور نخعی اور شعبی اور عطا اور طاوس اور حسن بصری رضی اللہ عنہم کی
جنکی عبارت ابن حزم کی ف۹۴ سو اگر مقلد سمجھا مراد صحابی کی تو عمل کریگا ورنہ پوچھ لیگا اور مجتہد سے سمجھ تا آخر عبارت

اور شرح تحریر مین فرماتی ہین الصحابۃ احقاء بالتقلید فانہم اقرب الی اخذ الاحکام من صاحب الوحی الی اخرہ آدھ چونکہ تحقیق مذہب اربعہ کی
منظر ثانی مثل تخصیص مذہب معین کی ہی اور وجہ بطلان اون دونوں کی تحدید ہی آئیگی اس مقام مین قدر قلیل بیان کیا گیا
اور تفصیل مبحث مین ابطال تخصیص مذہب معین کی آویگی انشاء اللہ تعالی تنبیہ کلام طحطاوی کا جس سی مولف اجماع اور
مراد ہونی ائمہ اربعہ کی فاسئلوا اھل الذکر سے سمجھا تھا خوب منقح ہوا اور یہہ بہی خوب ثابت ہوا کہ اس سی وہ اجماع نہین نکلتا
اب اور عبارتون کو جنسے وہ اجماع سمجھا ہے نقل کرکے اون سی جواب دیا جاتا ہی **قال** اور کہا شیخ محقق ابن ہمام کمال الدین
صاحب فتح القدیر نی بیچ کتاب تحریر کی کہ علم اصول مین ہی انعقد الاجماع علی عدم العمل بالمذاهب المخالفۃ للائمۃ
الاربعۃ انتہی اور کہا صاحب بحر الرائق نی بیچ کتاب اشباہ والنظایر کے فن اول من خالف الائمۃ الاربعۃ فہو
مخالف للاجماع یعنی جو کوئی مخالف ہی چارون امامون کی پس وہ مخالف ہی اجماع کی اور کہا قاضی ثناء اللہ
پانی پتی نی تفسیر مظہری مین بیچ تفسیر اس آیۃ کے ولا یتخذ بعضنا بعضا اربابا من دون اللہ فان اهل السنۃ والجماعۃ
قد افترق بعد القرون الثلثۃ او الاربعۃ علی اربعۃ مذاهب ولم یبق فی فروع المسائل سوی هذه المذاهب الاربعۃ
فقد انعقد الاجماع المرکب علی بطلان قول یخالف کلہم وقد قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تجتمع امتی علی الضلالۃ
وقال اللہ تعالی ومن یتبع غیر سبیل المؤمنین نولہ ما تولی ونصلہ جہنم وساءت مصیرا انتہی ترجمہ الہندیۃ **قال** اور سیطرح اجماع مرکب
چارون امامونکا اسپر ہوا ہی کہ جو بات خلاف ان چارون کی ہی وہ باطل ہے اور ہونا اجماع مرکب ائمہ اربعہ کا اوپر باطل ہونی
عمل کے کہ وہ مخالف ہوان سب کی پوشیدہ نہین کسی شخص پر خواہ عوام ہون خواہ خواص پس دلیل نقل کرنی اقوال کی اسپر
ضرور نہین بعض کا قول اسمین کافی ہی کہا فخر الدین رازی صاحب تفسیر کبیر نی بیچ کتاب محصول کی کہ وہ علم اصول مین ہی
ان الامۃ اذا اختلفت فی مسئلۃ علی اقوال کان اجماعہم علی ان ما عداها باطل یہہ کہا آگی المراد من الامۃ الائمۃ
الاربعۃ انتہی یعنی جب امت مختلف ہوا ایک مسئلہ مین کئی اقوال پر تو ہوتا ہی اجماع اس امت کا اسپر کہ سوائی اونکی اقوال کی باطل ہے اور مراد

---

ف ۱ صحابہ بہت مستحق ہین تقلید کئی جانی مین کیونکہ وہ صاحب وحی سی احکام لینی مین اوروں سی زیادہ قریب ہین آخر عبارت تک ۱۲
ف ۲ پوچھو اہل ذکر سی اگر تم نہین جانتی ف ۳ منعقد ہو گیا ہی اجماع کہ جو مذہب اربعہ کی مخالف ہوا وسپر عمل نکیا جاوی
ف ۴ جسنی خلاف کیا ائمہ اربعہ کا تو مخالف ہوا اجماع کا ف ۵ اور نہ پکڑین بعضی ہماری بعضون کو پروردگار سوای اللہ کے
بے شک اہل سنت وجماعت پہیل گئی قرون ثلثہ یا قرن چہارم کی بعد چار مذہبون پر اور جزئی مسائل مین سوا ان چار
مذہبون کی روایۃ باقی نہین رہی تو اجماع مرکب منعقد ہو گیا اسپر کہ ان چارون کا مخالف قول ٹہیک نہین ہی اور بلاشک آنحضرت نے
فرمایا ہی کہ میری امت گمراہی پر کبہی نہین ہوگی اور اللہ نی فرمایا ہی ۔ اور پیروی کری خلاف راہ مسلمانون کی متوجہ کرینگی ہم
اوسکو جدہر متوجہ ہوا ہے اور داخل کرینگے ہم اوسکو دوزخ مین اور بری ہی جگہہ پہونچا ئیگی ف ۶ بی شک امت
جس وقت کسی مسئلہ مین کئی قول اوپر خلاف کرے تو اسپر اجماع ہو جاتا ہی کہ ماسوا ان قولونکی اور قول ٹہیک نہین ف ۷ مراد امت سی ائمہ اربعہ ہین ۱۲

است سی جا بعد امام ہین ابن سبباس اجماع کی کہ نقل کیا گیا ہے انہون سی کہا محدث ابن صلاح نی کہ وہ مشہور ہے
درمیان اہل حدیث او رمحدثین کی ان تقلید غیر الاربعۃ ممنوع کہا بیہ مسلم الثبوت مین اور مسلم الثبوت مین جو کہا ہے
وقید بما فیہ معنی اسمین شبہ ہی لیہ وہ اہد گیا شیا و سکا ساتہ نقل کری ان نقات مذکورین کے ہن اجماع کو **اقول** ہر
قول ثالث سی معلوم ہوتا ہی کہ مولف ای پہلی تین عبارتون سی یا تو اجماع بسیط سمجہا ہے اصلی اب کہتا ہی کہ اسطرح اجماع
مرکب بہی ہوا ہی او ریا اونسی بہی اجماع مرکب ہے سمجہا کا کن کسی اور کا سوای آیمہ اربعہ کی اصلی اب کہتا ہے کہ اسطرح اجماع
آیمہ اربعہ کا بہی ہوا ہے تو سمو کہ سمجہا او سکا اول معنی کو ان تین عبارتون سی غلطی فاحش ہی کیونکہ غلطی سمجہنی معنی اول کی
یعنی اجماع بسیط کی عبارت قاضی صاحب کیسی تو ظاہر ہی اسلئے کہ اومین ساتہہ لفظ اجماع کی لفظ مرکب کا بہی منضم ہے
اسطرح عبارت تحریر کی اور شباہ کی اگر تسلیم کیا جاے وجود اوسکا تو اوسمین بہی لفظ اجماع کی سوای اجماع مرکب کی معنی نہیں
ہو سکتی کیونکہ منعقد ہونا اجماع بسیط کا اور بطلان حکم مخالف کی واسطی آیمہ اربعہ کی کیسطرح متصور نہین اور آجتک کسی عاقل نے
یہ دعوی نہین کیا پہر ایسے معنی باطل الیسی مخصوص کے کلام کے کسطرح کئے جاوین اور وجہ نہ متصور ہونے اوس
اجماع کے یہہ ہے کہ اجماع بسیط مین دو امر ضروری ہین ایک تو مجتہد ہونا اہل اجماع کا اور دوسرا ہم عصر ہونا اور ایک
عصر مین اتفاق کرنا اونکا جیسا کہ صدر الشریعہ توضیح مین فرماتی ہین **الرکن الثانی الاجماع وھو اتفاق المجتھدین من امۃ محمد
صلے اللہ علیہ وسلم فی عصر علی حکم شرعی** انتہے یعنی اتفاق کرنا تمام مجتہدین ایک عصر کا کسی امر شرعی پر اور علامہ سعد الدین
**تفتازانی** نی کہا ہے کہ قید ایک زمانہ مین اتفاق کرنیکی بہت ضروری ہی ورنہ قیامت تک اجماع نہیں پایا جائیگا اگر
کہ اتفاق سب مجتہدین ہر زمانہ کا تو اسیوقت ہوگا جبکہ قیامت برپا ہوگی اور اجتہاد ختم ہوگا چنانچہ تلویح مین فرماتی ہین قولہ
فی عصر ای من المجتھدین معناہ زمان ما قل او کثر و فائدتہ الاحتراز عما یرد علی من ترک ھذا القید من لزوم
عدم انعقاد الاجماع الی اخر الزمان اذ لا یتحقق اتفاق المجتھدین الا حینئذ والا ان من ترکہ انما ترکہ لوضوحہ لکن التصریح
بہ انسب بالتعریفات انتہے وھکذا فی الحسامی شرح الحسامی وغیرہ اور جبتک ان دو امر کو لحاظ کرینگے انعقاد اجماع
بسیط کا اور بطلان قول مخالف کی واسطی آیمہ اربعہ کی ممکن نہوگا اسلئے کہ اجماع اگر خود آیمہ اربعہ کو ٹہیراوین تو ملحوظ امر ثانی
یعنی اتحاد زمانہ کی نہین کہہ سکتی کیونکہ زمانہ آیمہ اربعہ کا ایک نہین کما لا یخفی اور اگر مقلدین کو آیمہ اربعہ کی اہل اجماع کہین
تو ملحوظ امر اول یعنی مجتہد ہونا اہل اجماع کی نہین کہہ سکتی اور یہہ مقصود ہی نہین کہ اور مجتہدین فی سوای آیمہ اربعہ کے

---

ف بی شک تقلید سوا آیمہ اربعہ کی منع ہے ف اور اسمین تردد ہے ف رکن تیسرا اجماع مین متفق ہونا مجتہدون
است محمد صلعم کا ایک زمانہ مین حکم شرعی پر ف لفظ فی عصر کا حال ہی مجتہدین سی معنی اوسکی کچہہ زمانہ تہوڑا یا بہت او فائدہ
اس قید کا یہہ ہی کہ بچاؤ ہو جاے اس سی کہ جس کسینی اس قید کو چہوڑ دیا ہی اوسپر یہہ اعتراض لازم آتا ہی کہ قیامت تک اجماع
نہین ہو سکتا اسلئے کہ سارے مجتہدونکا تو جب ہی متفق ہونا پایا جاویگا اور یہہ امر کہا جاتا ہی کہ جس کسینے اس قید کو چہوڑا اسلئے کہ معنی

بطلان براوس قول کے جو مخالف ہو ائمہ اربعہ کی اجماع کیا ہے اسلئے کراسکے بطلان اونکی اقاویل مخالفہ کا بہی لازم آتا ہی اور اسکا کوئی قائل نہین کہ مجتہدین اپنے قولونکو باطل کہین اور دوسرے مجتہدین کی تقلید جو کہ حرام ہی اونکی حق مین اختیار کری اونکی اقاویل کا اتباع واجب کہین تو ثابت ہوا کہ فہم معنی اول کا یعنی اجماع بسیط کا اون تین عبارتونسی غلط ہی تو اب سنو کہ فہم معنی ثانی کا یعنی اجماع مرکب غیر ائمہ اربعہ کا اون تین عبارتون سی بوجہ اظہر باطل ہے اسلئے کہ اجماع مرکب نام ہی خلاف کا چنانچہ مؤلف ہی کی قول مین جسمین عبارت محصول کی لایا ہی موجود ہے اور جبکہ خلاف ائمہ اربعہ کا مبطل قول مخالف کا ٹہرایا گیا تو اس اختلاف کو اجماع اور مجتہدون کا کسطرح کہا جائیگا کما لا یخفی علی من لہ ادنی فطانۃ اور جبکہ مؤلف کا فہم دونو معنونکو باطل ہوا تو سنو کہ ان چارون عبارتونکی معنی یہی ہین کہ اجماع مرکب ائمہ اربعہ کا ہے اوپر بطلان اوس قول کے جو مخالف ہو ائمہ اربعہ کی تو ان عبارتون سی یہی معلوم ہوا کہ ائمہ اربعہ کی مراد ہونی پر بیچ آیۃ اہل الذکر اجماع ہوگیا ہے لاکن ان عبارتون سی انحصار بشک سمجہا جاتا ہے اسلئے جواب دینا اسکے ضرور ہوا تو سنو کہ ان عبارتونسی جواب جید ہے کہ یہہ عبارتین مخالف ہین تصریح سب علماء سلف وخلف کی اور نسبت پہلی عبارت کی طرف شیخ ابن الہمام کی اور نسبت چوتہی عبارت کی طرف امام رازی کی معرض منع مین ہے حاشا کہ شیخ نی یا رازی نے یہہ دعوی جبکہ ان عبارتونسی مستفاد ہوتا ہے کیا ہو تو جیسا کہ سابق مین امام نواوی پر بہتان مولف کا معلوم ہوا ایسا ہی یہہ بہی کذب معلوم ہوتا ہے اور اگر جناب مولف تقیم نقل کر ہی دین اور شیخ نی اور رازی نی یہہ دعوی کیا ہی جیسا کہ قاضی حسامی کیا ہے تو دعوی اونکا مخالف دلیل اجماعی کی اور نا مقبول عند ارباب العقول اور وجہ مخالف ہونی اوس دعوی کی دلیل اجماعی سی یہہ ہی کہ ہر اجماع مرکب ہو خواہ بسیط اوسمین اتحاد زمانہ اہل اجماع کا شرط ہی ورنہ قیامت تک اجماع منعقد ہی نہو چنانچہ ابہی کلام علامہ تفتازانی کا متضمن ان معنی کا گذرا بلکہ خاصکر اجماع مرکب کی تعریف مین ہی یہہ امر ملحوظ ہی اسلئی کہ اجماع مرکب عبارت ہی اختلاف سی تو چاہیئے کہ زمانہ اختلاف کرنی والون کا ایک ہو ورنہ اجماع مرکب قیامت تک منعقد نہوگا کیونکہ خلاف مجتہدین مختلفین ہر زمانہ کا تو اوسی دن ہوچکیگا جبکہ قیامت برپا ہوگی اور امید اختلاف کرنی مجتہدین کی منقطع ہوگی چنانچہ عنقریب تقریر احمدی سی معلوم ہوگا اسیواسطی کتب اصول فقہ کشف بزدوی اور مسلم اور نور الانوار وغیرہ مین اتحاد زمانہ پر تصریح کی ہی کہا مسلم مین اذا لم یتجاوز اہل العصر علی قولین فی مسئلۃ لم یجز احداث ثالث عند الاکثر وخص بعض الحنفیۃ بالصحابۃ وجاز عند طائفۃ مطلقا والمختار الآمدی والرازی ان رفع ما اتفقا علیہ ممنوع انتہی وہکذا فی الکشف وغیرہ اور ائمہ اربعہ کا خلاف ایک زمانہ مین

ظاہر جانکر ہوا ہی لیکن مقام تعریف مین اس قید کی تصریح کردینا بہت مناسب ہے اسطرح سامی شرح حسامی وغیرہ مین ہے ملسلہ چنانچہ پوشیدہ نہین ہی اسپر جسمین کچہہ سمجہہ ہے ۵۵ جو وقت کی ایک زمانہ کی لوگ کسی مسئلہ مین دو قول تک تجاوز نکرین تو تیسرا قول نکالنا روا نہین ہی اکثر علما کی نزدیک اسکے بعض حنفیون نے اس امر کو صحابہ کی جماعت خاص کیا ہی اور ایک جماعت کی نزدیک

نہیں ہوا اسلیے کہ امام اعظم کے سال وفات میں پیدایش امام شافعی کی ہی اور امام احمد ونشی ہی بعد پیدا ہوئی پہر اونکی اختلاف کو
کسطرح اجماع مرکب قرار دیا جاوے اور اگر بطور تنزل کے اجماع مرکب میں اتحاد زمانہ شروط نکہیں تو بہی لازم آتا ہی کہ فقط ائمہ اربعہ کے
خلاف کو اجماع مرکب نکہیں بلکہ یہہ کہیں کہ اونکا خلاف اور امام ابو ثور کا اور امام بخاری کا اور داؤد ظاہری کا اور امام
محمد بن جریر طبری کا کسی مسئلہ میں اجماع مرکب ہی او پر بطلان قول آخر کی تو عدم اعتبار اتحاد زمانہ سی تمہاری ہی تقریر پر
خلاف مذاہب اربعہ کا درست ہوا اور انحصار باطل ہوا اور یہہ دلیل اولٹی تم پر حجت ہوی بلکہ اس عدم اعتبار اتحاد زمانہ سے
لازم آتا ہی کہ قیامت تک اجماع مرکب پایا نہ جاوے کیونکہ خلاف سب مجتہدین کا اوسیدن ہو چکیگا تو وری وسکی ہر زمانہ میں
کا خلاف درست ہوگا تو منظر اسی عرضہ اتنی سکال کی اور بے دلیل ہوئی بلکہ مخالف دلیل ہوئی دعوی اجماع مرکب
آئمہ اربعہ کی حسب منشا تفسیر احمدی اونکے اثبات سی اس دعوی کی عاجز ہو کر اعتراف کیا ہے کہ اس اعتراض سی جواب دینا سخت
امر ہے چنانچہ نور الانوار میں بعد بیان اجماع مرکب کے فرماتی ہیں علیہ ان هذا الاصل هو المنشاء لانحصار المذاهب فی الاربع
وبطلان الخامس المستحدث ولكن يرد عليه ندان اريد بالاختلاف الاختلاف في زمان واحد فينبغي ان يكون مذهب الشافعي واحمد بن حنبل
باطلا حين اختلف ابو حنيفة ومالك ع في زمان واحد وان اريد بالاختلاف اعم من ان يكون في زمان واحد
ام لا فكيف لا يعتبر اختلافنا كما اعتبر اختلاف الشافعي واحمد بن حنبل والجواب عنه صعب وقد بالغت في تحقيقه في التفسير الاحمدي
انتہى كاتب الحروف التماس كرتا ہی كہ حضرات مدعین ماتم كو حسرت نہو كہ ملا احمد نے منشا اوپنی تفسیر احمدی میں كیا كچہہ
تحقیق كی ہے كیونكہ یہہ عاجز اوس كلام كو اونكی ہی نقل كرتا ہے اور بعد نقل كے اونكی جواب ہی سی ہی مشرف ہوگا ؛ ۵۲
قال في التفسير الاحمدي وليت شعري ما معنى الاختلاف في الاقوال اهو في زمان واحد بالمشافهة ام مطلقا فان كان مطلقا
فالاختلاف باق الى يوم القيمة فلم تنحصر المذاهب في الاربعة وان كان في زمان واحد فمن المعلوم ان زمان الشافعي وزمان احمد بن حنبل غير زمان ابي حنيفة
ومالك فاذا اختلف ابو حنيفة ومالك ينبغي ان يكون اجماعا على بطلان قول الشافعي واحمد بن حنبل الا ان يقال الاختلاف المعتبر هو الذي في زمان
واحد الشافعي وغيره اذا قالوا قولا انما يقولون اذا جرى برأي ابي يوسف ومحمد مع ابي حنيفة او كان الاختلاف بين الصحابة فاخذ ابو حنيفة بقول

ہر دو صورتین انکا اپنا قول ثالث کا رواہی اور پسندیدہ ہادی اور راز انکا یہہ ہے کہ متقدمین کی دو نو قولونکی اور اتفاقی کو متاخرین کا اوٹہا دینا
ممنوع ہے ۵۱ میرے نزدیک یہہ ہے کہ یہی قاعدہ منشا ہے مذہبون کا چار مین منحصر ہونی اور نئی پانچوین کی باطل ہونیکا لیکن اسپر یہہ
اعتراض پڑتا ہے کہ اگر خلاف سی سو ہنہ دسو ہنہ کا خلاف ایک زمانہ کا ارادہ کیا جاوے تو چاہیے کہ جب ابو حنیفہ اور مالک رحمہما اللہ ایک زمانہ میں خلاف
کر چکے تو مذہب امام شافعی اور احمد بن حنبل کا باطل ٹہرے اور اگر خلاف عام ارادہ کیا جاوے کہ ایک زمانہ کا ہو یا نہو تو ہمارا اختلاف کیونکر معتبر نہیں
ہو سکتا جبطرح کہ امام شافعی اور احمد بن حنبل کا خلاف معتبر ہوا اور جواب اس اعتراض کا دشوار ہی اور اسکی تحقیق تفسیر احمدی میں میں نے خوب
کیا ہے ۵۲ تفسیر احمدی میں کہا میرے سمجہہ میں نہیں آتا کہ کیا معنی ہے خلاف کی قولون میں آیا وہ ایک زمانہ کا مونہہ در مونہہ ہے
یا مطلق ہے سو اگر مطلق لو تو خلاف قیامت تک چلا جاویگا اور چار میں مذہب منحصر نہونگی اور اگر ایک زمانہ کا خلاف لو تو یہہ بات ظاہر ہے

اس کلام مین اعتراض تو دو صحیح ہو کہ نور الانوار کی عبارت مین گذرا ہی اور جواب اوس کی یہہ دیا ہے کہ ہمنے شق اول کو
یعنے اعتبار اتحاد زمانہ کو اختیار کیا اور دفع اوس ایراد کا جو اس شق پر ہوتا تہا دو وجہ سی ہی وجہ اول یہہ کہ امام
شافعی اور امام احمد نی امام اعظم سے اوس قول مین اختلاف کیا ہوگا جسمین ابو یوسف اور امام محمد کی رائی ابو حنیفہ سے
متحد ہوگی تو خلاف شافعی اور احمد کا ابو یوسف اور محمد سے بعینہ خلاف ہوا ابو حنیفہ سی نظرًا الی الاتحاد اور اختلاف
اونکا ابو یوسف اور محمد سی تو ایک ہی زمانہ مین ہوا ہی تو لازم آیا کہ ابو حنیفہ سی بہی ایک ہی زمانہ مین ہوا اور وجہ
دوسری یہہ کہ بیشک بسبب اختلاف اتحاد زمانہ کی آئمہ اربعہ کا اپنا خاص اختلاف تو اجماع مرکب نہین ہو سکتا لاکن چونکہ خلاف انکا رجوع
کرتا ہے طرف اختلاف صحابہ کی اسلیئے یہہ اختلاف اجماع مرکب ہو سکتا ہے اسلیئے کہ اختلاف صحابہ کا بلا خلاف اجماع کے مرکب
ہونا مسلم ہے **اقول فی الجواب عن جوابہ** یہہ جواب دونو وجہ سی باطل ہے وجہ اول تو قابل مضحکہ کی ہی کیونکہ جب ایکدفعہ
خلاف امام مالک اور امام اعظم کا مثلًا مقدار مسح سر مین ایکزمانہ مین واقع ہوا اور اوسکو اجماع مرکب فرض کیا گیا تو بعد انعقاد
اجماع کے وقت احداث شافعی کی قول ثالث کو مسح سر مین جو مختار ہے اون دونو کی موافقت رای ابو یوسف اور محمد کی ابو حنیفہ سے
کیا فائدہ کرگی بلکہ اگر ابو یوسف کو خود ابو حنیفہ ہی فرض کیا جاوے تو بہی کچہ فائدہ نہین اسلیئے کہ اجماع مرکب ایکدفعہ منعقد
ہوگیا اور احداث قول ثالث کا باطل ٹہیرایا گیا اور اگر کہو کہ وقت اختلاف امام مالک اور امام اعظم کے فی الفور اجماع نہوا تہا بلکہ
امام شافعی کے انتظاری ہی اور جبکہ اونکا خلاف ہمعصر ابو یوسف اور امام محمد کے ہوگیا تو اجماع مرکب منعقد ہوا تو ہم کہینگی کہ ایسا
ہی امام بخاری اور طبری اور داؤد ظاہری اور سوا انکے اور مجتہد ونکی قیامت تک انتظاری کرنی چاہیئے اور اگر انتظار شافعی کی کر
اور ونکی انتظاری کی کوئی مرجح شرعی ہو تو بیان کرو علاوہ یہہ کہ اس وجہ سے اختلاف مجتہدین کا قیامت تک ایکزمانہ مین ہوجاویگا
کیونکہ جسطرح ابو یوسف کی ہمعصری امام شافعی سی بوجہ اتحاد رای ابو یوسف کے امام اعظم سی موجب ہوئی ہمعصر ہونے امام شافعی کو امام اعظم سے
اسیطرح ہمعصری کسی اور موافق فی الراے اونکی کے مثلًا امام ابو ثور یا امام بخاری سے یا کسی اور مجتہد سی قیامت تک موجب ہوگی
ہمعصری ابو ثور وغیرہ کی امام اعظم سے کیونکہ وقت خلاف ابو ثور یا بخاری کے یا کسی اور مجتہد کی قیامت تک کوئی شخص موافق
فی الراے امام اعظم یا امام شافعی اور احمد کا ہوگا علاوہ یہہ کہ یہہ وجہ اوسی صورت اور اوسی مسئلہ مین جاری ہوگی جسمین امام
ابو یوسف وغیرہ امام اعظم سے متفق ہونگی اور بہت سی مسائل مین جنمین امام ابو یوسف اور امام محمد امام سے مخالف ہین اونمین
اس وجہ سی اجماع مرکب منعقد نہوگا حالانکہ مدعا یہہ تہا کہ ہر مسئلہ مذاہب اربعہ کی کا خلاف درست نہین اور تجمیع اجزاء مذاہب اربعہ پر

کر زمانہ شافعی رح اور زمانہ احمد بن حنبل رح کا الگ ہے زمانہ ابی حنیفہ رح اور مالک رح سے سو جب اختلاف کیا ابو حنیفہ اور مالک رح نے
تو چاہیے کہ یہہ اجماع ہو جاتا اور امام شافعی اور احمد بن حنبل کے قولونکی باطل ہوتی پر ہان مگر یہہ کہا جاسکتا ہے کہ معتبر اختلاف ایک ہی زمانہ کا
اور امام شافعی وغیرہ نے جب کوئی قول کہا ہے تو پہلے اسکے نہین کہ وہ اوس وقت بے پر کہا جیسے امام ابو یوسف اور امام محمد نے
امام ابو حنیفہ کے مقابلہ مین برتا تہا یا یہہ کہ خلاف صحابہ مین تہا سو ابو حنیفہ نے ایک صحابی کا قول اپنا عمل در آمد ٹہرایا اور امام شافعی نے دوسرے صحابی کا قول

اجماع مرکب منعقد ہے اور وجہ ثانی کا لغو ہونا بہی ظاہر ہے کیونکہ وجہ ثانی سی اسیقدر لازم آتا ہی کہ جس مسئلہ مین اختلاف ائمۂ اربعہ
مولوق خلاف صحابہ کی ہوگا اوسمین احداث قول آخر کا ممنوع ہے نہ سب مسائل مین اور بہت سی مسائل قیاسیہ مختلف فیہا
ائمۂ اربعہ کی ایسی ہین جو اونمین خلاف اونکا طرف خلاف صحابہ کی راجع نہین ہی پہر اونمین احداث قول آخر کا کدہر
ہوگا تو جواب ملاجیون صاحب کا جو حسن محمد وش اور باطل ہوا اور دعوے انحصار مذاہب کا بزعم اجماع مرکب کی پہر اوسی منقوض ہوا
فاعتمد علی توفیقہ والہامہ الحق تحقیقہ بین نظر ہای اہل انصاف اور علماء اصول بے اعتساف سی امید غور اور انصاف کی ہی
اور یہہ جو مولف نی اخیر مین قول ثالث کی دعوے کیا ہے کہ ابن صلاح نی اس نظر سی کہ مذاہب اربعہ پر اجماع مرکب منعقد
ہوگیا ہے تقلید غیر الاربعہ کو ممنوع کہا ہے اور مولف نی اس دعوے کو کتاب مسلم الثبوت کی طرف مسند کیا ہی یہہ فساد محض
اور کذب بحت ہی اصل یہہ کہ خود مسلم الثبوت ہی مین لکہا ہی کہ ابن صلاح نی تقلید غیر الاربعہ کو اس نظر سی منع کیا ہے
کہ یہہ مذاہب اربعہ خوب مدوّن اور منقح ہوگئی ہین اور باب باب اور فصل فصل کئی گئی ہین اور خوب مہذب اور منقح اور
معلل ہوگئی ہین اور سواے ان مذاہب کے یہہ تحقیق اور تفصیل اور تعلیل اور تبویب اور تنقیح کسیمین پائی نہین جاتی اور صاحب مسلم نے
ابن صلاح کی اس نظر کو جو درحال مبنیٰ اوسکا قول امام الحرمین کا ہے بہی باطل کر دیا ہے بدلیل اجماع صحابہ اور اجماع تمام
مسلمین کے اور مسلم کی شرح مین مولانا بحر العلوم لکہنوی نے خفقہ نے خوب تفصیل و دلائل سے قول ابن صلاح کو اور اوسکی
مبنیٰ کو باطل کیا ہے اور اچہے طرح سے تخصیص اور تعیین مذاہب اربعہ کو اوٹہایا ہے چنانچہ کہا ہے مسلم اور شرح بحر العلوم میں

قال الامام امام الحرمین اجمع المحققون علی منع العوام من تقلید اعیان الصحابة رضوان الله تعالی علیہم فان اقوالہم قد
تحتاج من استخراج الحکم منہا الی تنقیة کما فی السنة ولا یقدر العوام علیہ بل یجب علیہم اتباع الذین
سبروا ای تعمقوا وبوبوا ای اوردوا ابوابا لکل مسئلة علی حدة فہذبوا مسئلة کل باب فی نقحوا
کل مسئلة عن غیرہا وجمعوا بجامع وفرقوا بفارق وعللوا ای اوردوا لکل مسئلة مسئلة علة وفصلوا
تفصیلا یعنی یجب علی العوام تقلید من تصدی لعلم الفقہ لا لاعیان الصحابة وعلیہ ابتنی ابن الصلاح منع
تقلید غیر الائمة الاربعة ہم الامام الہمام امام الائمة ابو حنیفة الکوفی والامام مالک والشافعی والامام
احمد رحمہم الله تعالی وجزاہم عنا احسن الجزاء لان ذلک المذکور لم یدر فی غیرہم

ف امام نے کہا ہے محقق لوگ کہہ گئی ہین یہہ کہ عام لوگون کو صحابہ کی پیروی منع ہے کیونکہ صحابہ کے قول حدیث کیطرح حکم کی پیدا کرنی مین بحث
تفتیش کے محتاج ہین اور عام لوگ اوسپر قادر نہین بلکہ عام لوگونپر پیروی ان لوگون کی واجب ہے جنہون نے ہر مسئلہ کے باب جدا جدا مقرر کر دئی ہین اور
ہر مسئلہ کے وجوہات بیان کر دئی ہین اور تفصیل کر دی ہے حاصل کلام یہہ ہے کہ عام لوگونپر پیروی اونکی واجب ہے جو مقیدین علم فقہ کی ہوئے ہین صحابہ کی پیروی اونکو منع ہی
اوسیپر بنیاد رکہکر اور ونکی پیروی کے ممنوع ہونیکی بنا ابن صلاح نی کہی ہے اور وہ ائمۂ اربعہ امام عالی ہمت امامون کی امام ابو حنیفہ کوفی ہین اور امام مالک اور
شافعی اور امام احمد ہین اللہ اونپر رحمت کری اور ہماری طرف سے اچہا بدلا دی اور اونہین کی پیروی سے اسلئے ہے کہ وہ باب اور فصلین وغیرہ

وفيه ما فيه في الحاشية قال القرافي انعقد الاجماع على ان من اسلم فله ان يقلد من شاء من العلماء من غير حجر واجمع الصحابة على ان من استفتى ابا بكر وعمر اميري المؤمنين فله ان يستفتي ابا هريرة ومعاذ بن جبل وغيرهما ويعمل بقولهم من غير نكير فمن ادعى رفع هذين الاجماعين فعليه البيان انتهى فقد بطل بهذين الاجماعين قول الامام وقوله اجمع المحققون لا يفهم منه الاجماع الذي هو حجة حتى يقال يلزم تعارض الاجماعين بل الذي يكون مختارا عند احد ويكون الجماعة متفقين عليه يقال اجمع المحققون على كذا ثم في كلامه خلل اخر وهو ان التبويب لا دخل له في التقليد وكذا التفصيل فان المقلد ان فهم مراد الصحابي عمل والا سأل عن مجتهد اخر فافهم وبطل بهذا قول ابن الصلاح ايضا ثم في كلامه خلل اخر اذ المجتهدون الاخرون ايضا دونوا مذاهبهم مثل الائمة الاربعة وانكار هذا مكابرة وسوء ادب فالحق انه انما منع من منع تقليد غيرهم لانه لم يبق رواية مذهبهم محفوظة حتى لو وصل رواية صحيحة من مجتهد اخر يجوز العمل بها الا ترى ان المتاخرين افتوا بتحليف الشهود اقامة له مقام التزكية على مذهب ابن ابي ليلى فافهم انتهى ما في المسلم وشرحه لبحر العلوم

اور ایسا ہی فاضل قندھاری نے معتنم الحصول میں فرمایا ہے تو اس عبارت مسلم کی اور شرح کی سے جناب مولف کی کیسی تکذیب ہوئی اور معلوم ہوا کہ منع کرنا ابن صلاح کا تقلید کو غیر ائمہ اربعہ کی اجماع مرکب پر مبنی نہیں بلکہ قول پر امام الحرمین کے اور وہ یہ بھی غلط اور مخالف اجماع صحابہ اور اجماع تمام مسلمین کے ہے اور اسی جگہ سے باطل ہوا جو کہ مولف نے اعتراض فیہ ما فیہ کی جواب ناصواب پایا تھا اور کہا تھا کہ اوٹھ گیا شبہ اوسکا ساتھ نقل کرنے ان ثقات مذکورین کی اس اجماع کو

---

اور انکی کلاموں میں نہیں سمجھی جاتیں اور اس قول میں بڑا عیب ہے حاشیہ میں ہے کہ قرافی نے کہا ہے کہ اجماع ٹھہر چکا ہے اسپر کہ جو مسلمان ہے اوسکو چاہئے کہ علما لوگوں کی علما میں سے جسکی پیروی چاہے کرے اور متفق ہوگئی صحابہ اسپر کہ جو فتوی پوچھے دونوں مومنوں کی سردار ابوبکر اور عمر سے تو اوسکو لائق ہے کہ فتوی پوچھے ابوہریرہ اور معاذ بن جبل وغیرہ سے بھی اور بلا کھٹکے انکی قول پر عمل کرے اور جب کسی نے ان دونوں اجماعوں کی مرتفع ہونیکا دعوی کیا تو دلیل اسکی اوسکی ذمہ پر ہے ہو چکی عبارت حاشیہ کی سو بلا شک ان دونوں اجماعوں سے امام الحرمین کا قول جھوٹا پڑ گیا اور امام کے اس قول سے کہ محقق لوگ اکھٹے ہوگئے ہیں وہ اجماع نہیں سمجھا جاتا جو حجت ہے تاکہ یہہ کہہ دیا جاوے کہ دو اجماعوں کا باہم مخالف ہونا لازم آتا ہے بلکہ جسے کسی شخص کے مختار کو جبکہ ایک گروہ متفق ہو جاوے کہہ دیتے ہیں کہ محقق لوگ اس پر اکٹھے ہوگئے ہیں پھر اوسکی کلام میں اور خرابی ہے کہ بابت بنانیکی اور اسیطرح تفصیل کو پیروی میں دخل نہیں ہے کیونکہ اگر مقلد نے مراد صحابی کو سمجھ لیا تو عمل کر لیگا اور نہیں تو اور مجتہد سے پوچھ لیگا سمجھ تو اس کلام کو اور اس سے ابن صلاح کا قول بھی باطل ہو گیا پھر اس کلام میں اور خلل ہے اسلئے کہ اور مجتہدوں نے بھی مثل ائمہ اربعہ کے مذہب تو جمع کیا ہے چنانچہ نہ ماننا اسکا ہٹ دہرمی ہے اور بے ادبی سچ تو یہہ ہے کہ جس نے سوائے ائمہ اربعہ کے اور انکی پیروی کو منع کیا ہے سو اسلئے منع کیا ہے کہ صحیح روایتیں انکی مذہبوں کی باقی نہیں رہیں یہانتک کہ اگر کسی اور مجتہد کے مذہب کی روایت صحیح ملجاوے تو اوسپر عمل کرنا روا ہی ہے کیا تو نے دیکھا نہیں کہ قائمقام تزکیہ کے متاخرین نے گواہوں کی قسم دلانے پر موافق مذہب ابن ابی لیلی کی فتوی دیا ہے سمجھہ لے تو ہو چکی عبارت مسلم اور اوسکی شرح تمام ہی کی جو تصنیف بحر العلوم کی ہے

ہتین اور وجہ باطل ہونی اس جواب کی یہہ ہی کہ مبنی اعتراض مسلم کا اجماع صحابہ کا ہے جسکے بعد کوئی اجماع مخالف اوسکا ورناسخ اوسکا باجماع اہل اصول کے مقبول نہین ہے اور اجماع تمام مسلمین کا ہے جو کہ قرافی نے نقل کیا ہے اور مبنی مولف کی جواب کا اختلاف ائمہ اربعہ کا ہے جسکو بے دلیل وحجت اجماع مرکب نام رکھہ لیا اور جسکے قرار واقعی تغلیط کی گئی ہے فتلک بیوتہم خاویۃ لکن من المغترین تنبیہ بعد ذکر دینے دعوے اجماع مرکب کی تخار رد کرنے کی باقی کلام کو مولف کی نہین رہی کیونکہ وہ تمام اسی سے منشد اور اسی پر مبنی ہے اور جبکہ مبنی اور اصل باطل ہو گیا تو جو کہ اسپر بنا کیا گیا ہے اور اوسپر متفرع کیا گیا ہے بطریق اولی باطل ہو گیا لاکن چونکہ کلام باقی مولف کا قطع نظر بطلان دعوے اجماع مرکب کے سے اور دلائل اور وجوہ سے بہی باطل تہا اسلئے اوسکی رد کی درپے ہوتے ہین قال بس ثابت ہوئین اس سے کتنی باتین اول تو یہہ کہ باطل ہے قول اون جہلا کا کہ کہا اونہون نے تقلید شرک ہے بسبب قول اللہ تعالی کے قل یا اہل الکتاب تعالوا الی کلمۃ سواء بیننا وبینکم ان لا نعبد الا اللہ ولا نشرک بہ شیئا ولا یتخذ بعضنا بعضا اربابا من دون اللہ اور بسبب قول اللہ تعالی کے اتخذوا احبارہم ورہبانہم اربابا من دون اللہ پس حاصل یہہ کہ یہہ قول باطل ہے بسبب اس اجماع کی کہ منقول ہے بڑے علما سے اور بسبب قول اللہ تعالی کے یا ایہا الذین آمنوا اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم اور بسبب اس قول اللہ تعالی کے فاسئلوا اہل الذکر ان کنتم لا تعلمون الخ اقول یہہ جوٹ ہی مولوی اسمعیل حنا پر تو ثابت ہوا جو کہ ہمنے خطبہ میں کہا تہا کہ رسالہ مولف کا مقابلہ مولوی اسمعیل کے تالیف ہوا ہی سو بیان اسکا یہہ ہو گا پہلی ایک مقدمہ مین لینا چاہیے وہ مقدمہ یہہ ہے کہ معنے تقلید کی اصطلاح مین اہل اصول کی یہہ ہین کہ مان لینا اور عمل کر لینا ساتہہ قول بلا دلیل اوس شخص کے جسکا قول حجت شرعی نہو تو بنا بر اس اصطلاح کی رجوع کرنا عامی کا طرف مجتہدون کی اور تقلید کرنی اونکی کسی مسئلہ مین تقلید نہوگی بلکہ اسکو اتباع اور سوال کہینگے اور معنی تقلید کے عرف مین یہہ ہین کہ وقت لاعلمی کے کسی اہل علم کا قول مان لینا اور اوسپر عمل کرنا اور اسی معنی عرفی سے مجتہدون کی اتباع کو تقلید بولا جاتا ہے چنانچہ ملا حسن شرنبلالی حنفی عقد الفرید مین فرماتے ہین حقیقۃ التقلید العمل بقول من لیس قولہ احدی الحجج الاربعۃ الشرعیۃ بلا حجۃ منہا فلیس الرجوع الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم والاجماع من التقلید لان کلا منہا حجۃ شرعیۃ من الحجج الشرعیۃ وعلی ہذا اقتصر الکمال فی تحریرہ وقال ابن امیر الحاج وعلی ہذا عمل العا

ے سو سمجہو تو اللہ ہمیشہ گنہگاری مانوں ہے ے کہہ اے اہل کتاب آؤ طرف ایک بات کی کہ برابر ہے درمیان ہماری اور درمیان تمہاری یہہ کہ نہ عبادت کرین ہم مگر اللہ کو اور نہ شریک لاوین ساتہہ اوسکی کچہہ اور نہ پکڑین بعضے ہمارے بعض کو پروردگار سوا اللہ کے ے پکڑا اونہون نے عالمون اپنے کو اور درویشوں اپنے کو پروردگار سوا اللہ کے ے اے لوگو جو ایمان لائی ہو فرمان بردار ہو اللہ کے اور کہا مانو رسول کا اور صاحبون حکم کی کا تم مین سی ے سو پوچہو تم ذکر والون سے اگر ہو تم نہین جانتے ے اصل تقلید کی یہی شخص کی قول پر عمل کرنا کہ جسکا قول چارون حجتون شرعیہ مین سے نہو اور نہ اوسکی قول پر عمل کرنیکی کوئی حجت شرعی ہو سو رجوع کرنا آنحضرت اور اجماع کیطرف تقلید نہین ہے اسلئے کہ یہہ دونو حجتون شرعیہ مین سے ہین اور اسی پر بس کیا ہی کمال الدین ابن ہمام نے تحریر مین اور ابن امیر الحاج نے کہا ہے کہ اسی نہج پر ہے عمل کرنا انسان کا

